# حضرت محمد عارف بن اسماعیل حفظ کا رحمۃ اللّٰہ علیہ

از: حضرت مولانا محمد شفیع قاسمی بن حضرت ڈاکٹر علی ملپا صاحب بھٹکلی دامت برکاتہم

(بانی وناظم ادارہ رضیۃ الابرار بھٹکل، وسابق مہتمم ونائب ناظم جامعہ اسلامیہ بھٹکل)

حضرت حفظ کا محمد عارف بن اسماعیل رحمۃ اللّٰہ علیہ کا تذکرہ 1857 عیسوی کے جماعت المسلمین بھٹکل کے فیصلوں میں ملتا ہے۔اس وقت آپ کا شمار اہل علم میں ہوتا تھا۔آپ کی تحریرات دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ خوش نویس تھے۔آپ کے حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ذاکر وشاغل انسان تھے،مشہور ہے کہ آبادی سے دور آپ عبادت وریاضت میں مشغول رہتے تھے۔آپ کی قومیت نوایت،عرف حفظ کا،اور مسلک شافعی ہے۔

آئینۂ بھٹکل میں لکھا ہے کہ حفظ کا عارف صاحب کی قبر المڑیئے میں ہے۔المڑیئے بھٹکل کے قریب اب ایک سیاحتی جگہ بن گئی ہے۔حافظ کا خاندان اب بھی بھٹکل میں موجود ہے۔آپ کی معلوم شدہ اولاد کے نام یہ ہیں۔(۱)محمد(۲)آمنہ(زوجہ سید محمد بن سید اسماعیل بافقیہ)(۳)۔۔۔۔۔(زوجہ اسماعیل بن ابومحمد خلیفا دھبلی)

آمنہ بنت محمد عارف حافظ کا (زوجہ سید محمد بافقیہ) کی معلوم شدہ اولاد کے نام یہ ہیں۔(۱)سید محی الدین (۲)سید اسماعیل (۳)سید حسن (۴)سیدانی (زوجہ محمد میراں جیوباپو)(۵)بی بی عائشہ(زوجہ محمد اسماعیل بن محی الدین النگر)(۶)بی بی خدیجہ(زوجہ عبدالقادر بن حسین دامدافقیہ)(۷)بی بی حفصہ(زوجہ سید عبدالحی ابوالبرکات بن علامہ سید میراں بافقیہ، بعدہ محمد حسین بن عبدالقادر عسکری)

دوسری دختر۔۔۔۔۔جن کی شادی اسماعیل بن ابومحمد خلیفا (دھبلی) سے ہوئی۔ جن کی معلوم شدہ اولاد کے نام یہ ہیں۔(۱)ابومحمد(۲)بی بی عائشہ(زوجہ سید علی بن سید محمد کریکال)(۳)خیرالنساء(زوجہ احمد کوزاپا بن میراں محتشملبو)(۴)بی بی خدیجہ(زوجہ عبدالقادر باشاہ بن عبدالرحمن موٹیا)

۱۹۲۷ء عیسوی کی تحریرات میں حفظ کا عارف بن محمد صاحب کا نام ملتا ہے،جن کی شادی بی بی فاطمہ بنت محمد عتیق اللّٰہ صاحب خطیب سے ہوئی،اور آپ کی دوسری شادی بی بی حبیبہ بنت ابوبکر رکن الدینا سے ہوئی۔آپ کا قیام سلطانی محلّہ بھٹکل میں تھا،موصوف حفظ کا محمد عارف بن اسماعیل کے پوتے ہیں۔

حافظ کا عارف بن محمد کی معلوم شدہ اولاد کے نام یہ ہیں۔(۱)شطی عائشہ(زوجہ حسن باپا بن عبدالقادر قاضیا)(۲)بی بی رقیہ(زوجہ سید عبدالقادر باشاہ بن سید محی الدین کریکال)

شائع کردہ: ادارہ رضیۃ الابرار بھٹکل

۲۷رصفر المظفر ۱۴۴۰ھ ہجری مطابق ۶رنومبر ۲۰۱۸ء عیسوی بروز منگل